مجلس انصار اللہ یوکے علمی تعلیمی تربیتی مجلہ

# انصار الدین

جولائی، اگست ۲۰۱۴ء    وفاء، ظہور ہجری شمسی ۱۳۹۳    جلد ۱۱، شمارہ ۴

## جلسہ سالانہ برطانیہ









# Jalsa UK 2014

# Ansar Aftaar & Eid Dinners 2014




Eid Dinner held on 10th August 2014, Cardiff




At Eid Dinner AM Walash Mohammad Asghar, held on 10th August 2014, Cardiff

# انصارالدین

جلد 11     نمبر 4          جولائی و اگست 2014ء

## فہرست مضامین



## انصار اللہ کا عہد

اَشْھَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ
وَ اَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ

مَیں اقرار کرتا ہوں کہ اسلام احمدیت کی مضبوطی اور اشاعت اور نظامِ خلافت کی حفاظت کے لئے انشاء اللہ تعالیٰ آخر دم تک جدوجہد کرتا رہوں گا اور اس کے لئے بڑی سے بڑی قربانی پیش کرنے کے لئے ہمیشہ تیار رہوں گا۔
نیز مَیں اپنی اولاد کو بھی ہمیشہ خلافت سے وابستہ رہنے کی تلقین کرتا رہوں گا۔ (انشاء اللہ تعالیٰ)

صدر مجلس انصار اللہ
**چودھری وسیم احمد**

مدیر اعلیٰ: **ڈاکٹر شمیم احمد**

مدیر: **محمود احمد ملک**

نائبین: حبیب الرّحمٰن غوری، صفدر حسین عباسی

مینیجر: محمود علی مرزا

ترسیل: فیاض احمد ملھی (انچارج)
میاں اخلاق احمد، رانا ظہور احمد، سعادت جان

تمام انصار اپنا جائزہ لیں کہ
کیا آپ حضرت امیر المومنین
خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز
کے ارشاد کے تحت جماعت احمدیہ کی ترقیات
اور احمدیوں کی حفاظت کے لئے
روزانہ دو نفل ادا کر رہے ہیں
اور ہفتہ وار نفلی روزہ کا اہتمام کر رہے ہیں؟

# درس القرآن

اللہ تعالیٰ قرآن کریم میں فرماتا ہے کہ يَآ يُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اسْتَجِيْبُوْا لِلّٰهِ وَ لِلرَّسُوْلِ اِذَا دَعَاكُمْ لِمَا يُحْيِيْكُمْ(انفال: 25) کہ اے لوگو! جو ایمان لائے ہو، اللہ اور رسول کی بات پر لبیک کہو۔ جب وہ تمہیں بلائے تا کہ تمہیں زندہ کرے۔

اللہ تعالیٰ اپنے رسولوں کو زندگی دینے کے لئے بھیجتا ہے۔ ان یعنی مومنوں کے بارے میں فرمایا کہ ان کی موت کو زندگی عطا کرنے کے لئے بھیجتا ہے۔ جیسا کہ قرآن کریم کے ان الفاظ سے ظاہر ہے کہ یہ زندگی روحانی زندگی ہے نہ کہ ظاہری موت سے زندگی۔ یہاں ایک صداقت کا بھی اظہار ہے کہ مومن کو ہمیشہ نبی کی آواز پر لبیک کہتے ہوئے اپنی اصلاح کے سامان کرتے رہنا چاہئے۔ اللہ تعالیٰ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ذریعہ ہماری زندگی کے سامان کئے اور ایک کامل اور مکمل شریعت قرآن کریم کی صورت میں نازل فرمائی۔ اور اس پر عمل کرنے کا کامل نمونہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو بنایا جس کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے قریب رہنے والوں نے محسوس کیا اور محسوس کرتے تھے۔ جو جتنا زیادہ آپ کے قریب تھا اتنا ہی زیادہ اس پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے عملی نمونے کا حسن نکھر کر واضح ہوتا تھا اور آپ کی بیویاں آپ کے اس حسن عمل کی سب سے زیادہ گواہ ہوسکتی تھیں اور تھیں۔ تبھی تو جب سوال کرنے والے نے حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے سوال کیا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق کیسے تھے؟ تو حضرت عائشہؓ نے فرمایا كَانَ خُلُقُهُ الْقُرْاٰن۔ آپ کا خُلق قرآن تھا۔ جو کچھ قرآن کریم میں ہے اس کا عملی نمونہ آپ تھے۔

پس انبیاء کا وجود دنیا میں نمونہ ہوتا ہے۔ یہ سوال ہی پیدا نہیں ہوتا کہ ان کے وجود یا ان کے نمونے سے کسی کو ٹھوکر لگے۔ یہاں اس آیت میں اللہ اور رسول کو اکٹھا کر کے اللہ تعالیٰ نے بتادیا کہ جو اللہ کہتا ہے وہی اس کے رسول کہتے اور کرتے ہیں۔ پس اگر روحانی زندگی چاہتے ہو تو آنکھیں بند کر کے رسول کے پیچھے چل پڑو۔ اس کی اتباع کرو۔ اس کے حکموں پر عمل کرو۔ اور آنحضرت ﷺ کے بارے میں تو یہ بھی فرمایا کہ اگر تم خدا تعالیٰ کی محبت چاہتے ہو تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی ضروری ہے اور خدا کی محبت ہی وہ مقام ہے جس سے روحانی حیات ملتی ہے، روحانی زندگی ملتی ہے۔ پس حقیقی روحانی زندگی کے لئے آنحضرت ﷺ کی آواز پر لبیک کہنا ضروری ہے۔ اور جب تک ایک مسلمان کہلانے والا حقیقی رنگ میں اس بات کو نہیں مانتا جو اللہ تعالیٰ نے آنحضرت ﷺ سے ان الفاظ میں اعلان کروائی کہ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ(آل عمران: 32)۔ پس میری اتباع کرو تو اللہ تعالیٰ تم سے محبت کرے گا۔ اس وقت تک ایک مسلمان کہلانے والا حقیقی متبع اور مومن نہیں کہلا سکتا۔ اور آپ کی اتباع کے لئے آپ کے نمونے کی لکھی ہوئی تفصیل جیسا کہ حضرت عائشہؓ نے فرمایا قرآن کریم کی صورت میں ہمارے سامنے موجود ہے۔ یہ قرآن کریم ہی ہے جو کہتا ہے کہ کسی قوم کی دشمنی بھی تمہیں ناانصافی پر مجبور نہ کرے۔ یہ قرآن کریم ہی ہے جو کہتا ہے کہ بلاوجہ کسی کا خون نہ بہاؤ۔ یہ قرآن کریم ہی ہے جو کہتا ہے مخلوق کے حقوق ادا کرو۔ یہ قرآن کریم ہی ہے جو کہتا ہے کہ آنحضرت ﷺ رحمۃ للعالمین ہیں جو بلا تخصیص مذہب و ملت ہر ایک کے لئے رحمت ہیں۔ رحمانیت اس بات کا ہی تقاضا کرتی ہے کہ وہ بلا تخصیص ہو۔ غرض کہ جیسے جیسے قرآن کریم کو پڑھتے جائیں اس میں ہر قسم کی رہنمائی اور ہدایت ملتی چلی جاتی ہے۔ (خطبہ جمعہ 15 اگست 2014ء سے ماخوذ)

# حدیث النبی صلی اللہ علیہ وسلم

ذیل میں آنحضور ﷺ کی چند منتخب احادیث پیش ہیں:

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے تھے کہ اسلام کی بنیاد پانچ باتوں پر رکھی گئی ہے۔ (1) اس بات کی دل اور زبان سے گواہی دینا کہ اللہ کے سوا کوئی ہستی قابل پرستش نہیں اور یہ کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم خدا کے رسول ہیں۔ (2) نماز قائم کرنا (3) زکوٰۃ ادا کرنا (4) بیت اللہ کا حج بجالانا اور (5) رمضان کے روزے رکھنا۔ (بخاری کتاب الایمان باب دعاؤ کم ایمانکم......حدیث نمبر 8)

ایک شخص نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی موجودگی میں جلدی جلدی نماز پڑھی تو آپؐ نے اسے فرمایا تمہاری نماز نہیں ہوئی۔ پھر اسے نماز پڑھنے کا طریق سکھایا۔ فرمایا جب تم نماز پڑھنے کے لئے کھڑے ہو تو تکبیر کہو پھر حسب توفیق قرآن کی تلاوت کرو۔ پھر پورے اطمینان سے رکوع کرو۔ پھر سیدھے کھڑے ہو جاؤ۔ پھر پورے اطمینان کے ساتھ سجدہ کرو۔ پھر سجدہ کے بعد اطمینان کے ساتھ بیٹھو۔ اسی طرح ساری نماز ٹھہر ٹھہر کر سنوار کر پڑھو۔ (بخاری کتاب الاذان باب وجوب القراء ۃ للامام حدیث نمبر: 715)

حضرت انسؓ بیان کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس کا مقصود آخرت ہو اللہ تعالیٰ اس کے دل میں غنا پیدا کر دیتا ہے اور اس کی طبیعت میں بشاشت پیدا کرتا ہے اور دنیا اس کے پاس ذلیل ہو کر آتی ہے اور جس کا مقصود دنیا ہو اللہ اس کی دونوں آنکھوں کے سامنے غربت رکھ دیتا ہے اور اس کی طبیعت میں گھٹن پیدا کرتا ہے اور اسے دنیا اتنی ہی ملتی ہے جتنی مقدر ہو۔ (جامع ترمذی کتاب القیامۃ حدیث نمبر 2389)

حضرت عبداللہ بن عمروؓ بیان کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تسبیح نصف میزان ہے اور الحمد للہ اس کو بھر دیتا ہے۔ اور لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اور خدا تعالیٰ کے درمیان کوئی پردہ نہیں اور وہ سیدھا خدا کے حضور پہنچتا ہے۔

(جامع ترمذی کتاب الدعوات حدیث نمبر 3440)

حضرت حذیفہؓ بیان کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس ذات کی قسم جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے یا تو تم نیکی کا حکم دو اور برائی سے روکو ورنہ قریب ہے کہ اللہ تعالیٰ تمہیں سخت عذاب دے گا۔ پھر تم دعائیں کرو گے مگر وہ قبول نہیں کی جائیں گی۔ (جامع ترمذی کتاب الفتن باب الامر بالمعروف حدیث نمبر 2095)

حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ جو شخص مجھ سے بالشت بھر قریب ہوتا ہے میں اس سے گز بھر قریب ہوتا ہوں۔ اگر وہ مجھ سے ایک ہاتھ قریب ہوتا ہے تو میں دو ہاتھ قریب ہوتا ہوں۔ اور جب وہ میری طرف چل کر آتا ہے تو میں اس کی طرف دوڑ کر جاتا ہوں۔

(صحیح بخاری کتاب التوحید حدیث نمبر 6856)

حضرت عثمانؓ بن عفان بیان کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: خَيْرُكُمْ مَنْ تَعَلَّمَ الْقُرْاٰنَ وَ عَلَّمَهٗ تم میں سے وہ شخص سب سے بہتر ہے جو قرآن کریم کی تعلیم حاصل کرتا ہے اور دوسروں کو قرآن کی تعلیم دیتا ہے۔

(صحیح بخاری کتاب الفضائل باب خیرکم من تعلّم القرآن حدیث نمبر 4693)

# کلام الامام علیہ السلام

حضرت اقدس مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ایک حقیقی مسلمان کی بابت کیا تصور تھا۔اسے بیان کرتے ہوئے حضرت اقدسؑ فرماتے ہیں:

''حقیقی مسلمان کا یہ مقصد نہیں ہوا کرتا کہ اس کو خوابیں آتی رہیں بلکہ اس کا مقصد تو ہمیشہ یہ ہونا چاہئے کہ اللہ تعالیٰ اس سے راضی ہو جائے اور جہاں تک اس کی طاقت اور ہمت میں ہے اس کو راضی کرنے کی سعی کرے۔......

مَیں نے ایسے لوگ دیکھے ہیں کہ جن کو اس بات کا ٹھرک ہوتا ہے کہ انہیں کشف ہو اور بعض کشفِ قبور، تسخیر وغیرہ بیہودہ باتوں کی طرف توجہ کرتے ہیں مگر میں اپنے تجربہ سے کہتا ہوں کہ یہ چیزیں کچھ بھی نہیں۔اصل بات یہی ہے کہ انسان کا دل خدا تعالیٰ کی خالص محبت سے اس طرح پر لبریز ہو جاوے جیسے کہ عطر کا شیشہ بھرا ہوا ہو۔اور خدا تعالیٰ اس سے خوش ہو جاوے۔یہ مراد اگر مل جاوے تو اس سے بڑھ کر اور کوئی مراد نہیں ہے۔جب اللہ تعالیٰ سے ایسا قرب اور تعلق ہو کہ اس کا دل اللہ تعالیٰ کا تخت گاہ ہو تو یہ ناممکن ہے کہ یہ اس کے انوار و برکات سے مستفیض نہ ہو اور اس کا کلام نہ سنے۔

اگر چاہتے ہو کہ اس کا کلام سنو تو اس کا قرب حاصل کرو۔مگر یاد رکھو کہ اصل مقصود تمہارا یہ نہ ہو۔ورنہ میرا اپنا مذہب یہی ہے کہ یہ بھی ایک قسم کا شرک ہوگا۔کیونکہ خدا تعالیٰ کی رضا جوئی اور اس کی محبت کی غرض اصل تو یہ ہوئی کہ الہام ہوں یا کشوف ہوں اور پھر باریک طور پر اس کے ساتھ نفسانی غرض یہ ملی ہوئی ہوتی ہے کہ اس سے ہماری شہرت ہو۔لوگوں میں ہم ممتاز ہوں۔ہماری طرف رجوع ہو۔یہ باتیں صافی تعلقات میں ایک روک ہو جاتی ہیں اور اکثر اوقات شیطان ایسے وقت پر قابو پالیتا ہے۔وہ باریک نفسانی غرض کو پالیتا ہے۔پھر نفسانی خواہشیں بھی آنے لگتی ہیں اور اس طرح پر آخر موقعہ پر شیطان ہلاک کر دیتا ہے۔اس لئے نہایت امن کی راہ یہی ہے کہ انسان اپنی غرض کو صاف کرے اور خالصتاً روبخدا ہو۔اس کے ساتھ اپنے تعلقات کو صاف کرے اور بڑھائے اور وجہ اللہ کی طرف دوڑے۔وہی اس کا مقصود اور محبوب ہو اور تقویٰ پر قدم رکھ کر اعمال صالحہ بجالاوے۔پھر سنت اللہ اپنا کام آپ کرے گی۔اس کی نظر نتائج پر نہ ہو بلکہ نظر تو اسی ایک نقطہ پر ہو۔اسی حد تک پہنچنے کے لئے اگر یہ شرط ہو کہ وہاں پہنچ کر سب سے زیادہ سزا ملے گی تب بھی اسی کی طرف جاوے۔یعنی کوئی ثواب یا عذاب اس کی طرف جانے کا اصل مقصد نہ ہو۔محض خدا تعالیٰ ہی اصل مقصد ہو۔

جب وفاداری اور اخلاص کے ساتھ اس کی طرف آئے گا اور اس کا قرب حاصل ہوگا تو یہ وہ سب کچھ دیکھے گا جو اس کے وہم و گمان میں بھی کبھی نہ گزرا ہوگا اور کشوف اور خواب تو کچھ چیز ہی نہ ہوں گے۔پس مَیں تو اس راہ پر چلانا چاہتا ہوں اور یہی اصل غرض ہے۔اسی کو قرآن شریف میں فلاح کہا ہے: قَدۡ اَفۡلَحَ مَنۡ زَكّٰهَا۔(الشمس:10)''

(ملفوظات جلد پنجم صفحہ:76,77)

# فرمودات
## حضرت خلیفۃالمسیح الخامس
## ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز

حضور انور ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز فرماتے ہیں:

''اللہ تعالیٰ کا یہ ہم پر بڑا احسان ہے کہ جہاں اس نے قرآن کریم میں ہمیں عبادتوں کے طریق بتائے، اس کے معیار حاصل کرنے کے راستے دکھائے، وہاں اخلاق فاضلہ جن کا تعلق حقوق العباد سے ہے ان کی بھی نشاندہی فرمائی۔اعلیٰ اخلاق کا حاصل کرنا اور اس کا مظاہرہ کرنا بھی حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ...... ضروری قرار دیا ہے۔آپ نے اس معیار کا ایک جگہ یوں ذکر فرمایا کہ: ''مَیں سچ سچ کہتا ہوں کہ انسان کا ایمان ہرگز درست نہیں ہو سکتا جبتک اپنے آرام پر اپنے بھائی کا آرام حتی الوسع مقدم نہ ٹھہراوے۔'' یہ کوئی معمولی کام نہیں ہے۔یہ معیار حاصل کرنا کوئی عام بات نہیں ہے۔بہت سے ہیں جو دوسروں کے آرام کا خیال رکھتے ہیں لیکن اپنے وسائل کے لحاظ سے اگر اپنے آرام کو قربان کئے بغیر یہ خیال رکھ سکیں تو رکھتے ہیں۔لیکن یہ بہت کم دیکھنے میں آتا ہے کہ کوئی اپنے آرام پر دوسروں کے آرام کو ترجیح دے۔خونی رشتوں میں بھی لوگ بعض دفعہ ایسی قربانی دے دیتے ہیں کہ اپنے آرام کو قربان کر دیتے ہیں لیکن بہت کم لوگ ایسے ہوتے ہیں اور ہر ایک کے لئے اس معیار کی قربانی بہت مشکل ہے۔بلکہ دوسروں کے آرام کے تعلق میں حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ایک جگہ فرمایا کہ دوسروں کی تکلیف کو جب تک اپنی تکلیف کی طرح نہیں سمجھتے حقیقی مومن نہیں بن سکتے۔یہ الفاظ میرے ہیں مفہوم یہی ہے۔آپ نے فرمایا اگر میرا بیمار بھائی تکلیف میں مبتلا ہے اور میں آرام سے سو رہا ہوں تو میری حالت پر حیف ہے۔میرا فرض بنتا ہے کہ جہاں تک میرا بس چلے اس کے آرام کے سامان پیدا کرنے کی کوشش کروں۔اگر کوئی دینی بھائی اپنی نفسانیت سے مجھ سے سخت گوئی کرے تو تب بھی میری حالت پر افسوس ہے کہ میں دیدہ و دانستہ اس سے سختی سے پیش آؤں۔میرا کام یہ ہے کہ میں صبر کا مظاہرہ کروں اور اس کے لئے رو رو کر دعا کروں کہ یہ روحانی طور پر بیمار ہے۔اللہ تعالیٰ اس کی اصلاح کرے۔

پس یہ وہ معیار ہے، جس کا اللہ تعالیٰ نے دین میں، قرآن کریم میں حکم دیا ہے کہ رُحَمَآءُ بَيۡنَهُمۡ (الفتح:30)۔کہ مومن آپس میں رحم کے جذبات رکھتے ہیں اور رحم کے جذبات کی وجہ سے ایک دوسرے کے درد کو محسوس کرتے ہیں اور درد کو محسوس کر کے اس کے لئے عملی کوشش بھی کرتے ہیں اور دعائیں بھی کرتے ہیں۔

پس ہمیں جائزے لینے کی ضرورت ہے کہ ہم میں سے کتنے ہیں جو یہ معیار حاصل کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔اگر ہم اس پر عمل کرنے لگ جائیں تو جتنے چھوٹے بڑے جھگڑے ہمارے ہوتے ہیں یہ سب ختم ہو جائیں۔ذاتی اناؤں کا وہیں سوال پیدا ہوتا ہے، بُغض اور غصہ وہیں بھڑکتا ہے جب تقویٰ نہ ہو۔جب خدا تعالیٰ کا خوف نہ ہو۔جب ذاتی مفادات کو دوسروں کے مفادات پر ترجیح دی جارہی ہو۔پس یہ تقویٰ پیدا کرنا ہر مومن کا فرض ہے۔ہر اس شخص کا فرض ہے جو اپنے آپ کو حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی جماعت کی طرف منسوب کرتا ہے۔

(خطبہ جمعہ فرمودہ 29 اگست 2014ء)

# رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جانوروں پر شفقت و احسانات

(طارق حیات مربی سلسلہ احمدیہ پاکستان)

حُسن نام ہے افراط اور تفریط سے بچنے کا، اور ہمارے محسن، نبی رحمت، حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ لاریب سب سے زیادہ حسین ودلربا تھے۔ بلاشبہ آپ ﷺ اپنے اعمال میں، اقوال میں، اور ہر ممکن عقلی اور فکری پہلو سے حسن واحسان کے اعلیٰ ترین رنگ میں رنگین تھے۔

آپ ﷺ کی بعثت کے وقت صورت حال یہ تھی ایک طرف تو انسان کو ہی انسان نہیں سمجھا جارہا تھا وہاں کسی جانور پر شفقت تو محض ایک نادر عمل تھا۔ مختلف معاشروں میں کسی بے زبان جانور کو باندھ کر اس پر چاند ماری کرنا شجاعت اور مردانگی کا وصف شمار کیا جاتا تھا، اہل عرب زندہ جانور کا گوشت کا ٹکڑا کاٹ لینا برا نہ سمجھتے تھے۔ ظلم کا ایک نقشہ یہ تھا کہ

''(ملک عرب کے) بعض قبائل میں یہ رواج تھا کہ اگر کوئی آدمی مرجاتا تھا تو اس کی قبر کے پاس اس کے اونٹ کو باندھ دیتے تھے حتیٰ کہ وہ بھوک پیاس سے مرجاتا تھا۔'' (سیرت خاتم النبیین ﷺ از حضرت مرزا بشیر احمد صاحبؓ صفحہ 60)

اور دوسری طرف دنیا کے کونے کونے میں اس مخلوق کی عبادت کرنے والے بھی موجود تھے۔ یوں تو حیوان پرستی دنیا کے متفرق خطوں میں پائی جاتی تھی بطور مثال برصغیر پاک وہند کا ذکر ذیل میں درج کیا جاتا ہے:

''جانوروں اور پودوں کی پرستش بھی ہمہ گیر ہے۔ یہ مسلک جزواً ''ٹوٹم مت'' (Totem یعنی ایک قسم کے جانور یا پودے کی تصویر جو متفرق قبائل میں بطور نشانی کے مستعمل ہوتی تھی) کی باقیات ہے۔ کیونکہ ہندوستان کے بہت سے قدیم اور پسماندہ قبائل میں اس کا تعلق ٹوٹمی دساتیر کے ساتھ ہے۔ ناگ اور بندر قبیلے کے اراکین کا خصوصی احترام کیا جاتا ہے۔ زیادہ خطرناک جانوروں بالخصوص کوبرا سانپ کی پرستش عام ہے۔ ہندوستان کے طول وعرض میں بیل کو مقدس مانا جاتا ہے۔ عظیم دیوتاؤں کے جانوروں والے رتھ بذات خود خصوصی معروض پرستش ہیں۔ چنانچہ برہما کی مقدس مرغابی، گروڑ، وشنو کا افسانوی عقاب یا گدھ، نندن یا شیو کا بیل، اس کی بیوی درگا کا شیر، گنیش کا چوہا اور دیوتائے محبت کام دیو کا طوطا اپنے سے منسوب دیوتاؤں کی تعظیم میں حصہ دار ہیں۔ خطرناک درندوں سے بچنے کے لئے انہیں پرستش کے ذریعہ خوش کیا گیا۔ مگر کچھ جانوروں کی مفید خدمات نے انہیں احترام دلایا۔'' (جھوٹے خدا، از یاسر جواد، صفحہ 35۔ مطبوعہ نگارشات لاہور، سال 2005ء)

اسی حیوان پرستی میں مچھلی اور کچھوے کی عبادت کا اشارہ درج ذیل اقتباس میں بھی ملتا ہے۔ حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام فرماتے ہیں:

''خدا کی ذات اور صفات کی نسبت طرح طرح کی بدگمانیاں ان میں پائی جاتی ہیں۔ اور مقلدان کتابوں کے عجیب عجیب عقائد کے پابند ہورہے ہیں۔ کوئی فرقہ ان میں سے خدا کو خالق اور قادر ہونے سے جواب دے رہا ہے۔ اور قدیم اور خود بخود ہونے میں اس کا بھائی اور حصہ دار بن بیٹھا ہے۔ اور کوئی بتوں اور مورتوں اور دیوتوں کو اس کے کارخانہ میں دخیل اور اس کی سلطنت کا مدارالمہام سمجھ رہا ہے کوئی اس کے لئے بیٹے اور بیٹیاں اور پوتے اور پوتیاں تراش رہا ہے۔ اور کوئی خود اسی کو مچھ اور کچھ کا جنم دے رہا ہے۔'' (براہین احمدیہ حصہ دوم، روحانی خزائن جلد اول صفحہ 83-82)

الغرض آپ ﷺ نے جانوروں کے متعلق اعتدال اور توازن کا درس دے کر ایک لازوال حسن قائم فرمادیا۔

آپ ﷺ کو رحمۃٌ للعالمین کا عظیم خطاب دے کر بھیجا گیا اور اس عالم میں انسان کے علاوہ بھی جانداروں کے بے شمار اقسام موجود ہیں اس ناتے آپ ﷺ کی رحمت کا دائرہ ذی روح، اشرف المخلوقات سے بڑھ کر جانوروں کو بھی سمیٹے ہوئے ہے بلکہ بہت زیادہ وسعت پذیر ہے۔ جانوروں کے گروہ پر آپ ﷺ کی شفقتوں اور رحمتوں کا جائزہ لینے کی اس مضمون میں سعی کی جائے گی۔

آپ ﷺ نے اپنی امت کو انذار وتبشیر کے رنگ میں درس دیا کہ گزشتہ لوگوں میں سے ایک عورت نے بلی کو بھوکا مار کر عذاب سمیٹا اور ایک شخص کو پیاسے کتے کو پانی پلا کر بخشش مل گئی، تفصیل یوں ہے: رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے بتایا کہ ایک دفعہ ایک شخص سفر پر جارہا تھا اس نے پیاس محسوس کی۔ کنواں دیکھ پانی پیا۔ دیکھا کہ پاس ہی ایک کتا پیاس کی شدت کے باعث گیلی مٹی چاٹ رہا ہے۔ وہ آدمی دوبارہ کنویں میں اترا اور اپنے جوتے میں پانی بھر کر باہر آیا اور کتے کو پلایا۔ اللہ تعالیٰ کو اس کی یہ ادا پسند آئی اور اسے بخش دیا۔ صحابہ نے پوچھا کہ اے اللہ کے رسول! کیا ہمیں جانوروں سے حسن سلوک کا بھی اجر ملے گا؟۔ آپؐ نے فرمایا ''ہاں ہر ذی روح اور جاندار چیز کے ساتھ نیکی اور احسان کا بدلہ ملتا ہے۔

آپ ﷺ نے جانور کو لعنت ملامت کرنے اور اسے گالیاں دینے سے روکا پھر ایک دفعہ یہ ہدایت بھی فرمائی کہ جانور کو بطور آرام کرسی نہ استعمال کرو۔ بعد سفر جانور کو بھی آرام وراحت کے لئے کھلا چھوڑ دیا کرو۔

دنیا کے دیگر معاشروں کی طرح عرب بھی اپنے ملکیتی جانوروں پر نشان لگانے کے لئے ان کے جسم پر گرم لوہے سے داغ لگایا کرتے تھے۔ آپ ﷺ نے بعض جانوروں کے چہرے وغیرہ پر داغ کا نشان دیکھا تو ناپسندیدگی کا اظہار کیا اور سمجھایا کہ ان جانوروں کو آگ کی اذیت سے بچانا چاہئے اور ان کے منہ اور نرم گوشت والے حصوں پر گرم لوہے سے نشان نہیں لگانا چاہئے۔ دُم کے قریب پیٹھ کی ہڈی پر نشان لگانے سے جانور کو کم سے کم تکلیف ہوتی ہے۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جہاں شرف انسانیت کی خاطر کسی کے چہرے پر مارنے سے منع کیا وہاں جانوروں پر بھی رحم کرتے ہوئے اور ان کے چہرے کی عزت قائم کرتے ہوئے فرمایا کہ جانوروں کے چہرے پر نہ مارا کرو کیونکہ ہر چیز

منہ سے تسبیح کرتی ہے۔

عبداللہ بن جعفرؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے اپنی سواری کے پیچھے بٹھایا اور ایک انصاری کے باغ میں لے گئے۔ وہاں پر ایک اونٹ نبی کریم کو دیکھ کر بلبلانے لگا اور اس کی آنکھوں سے پانی بہہ نکلا۔ حضورؐ اس کے پاس آئے اور اس کے منہ پر ہاتھ پھیرا تو وہ پُرسکون ہو گیا۔ نبی کریمؐ نے پوچھا ''یہ کس کا اونٹ ہے؟'' ایک انصاری نوجوان آگے بڑھا اور کہا کہ میرا اونٹ ہے۔ آپؐ نے فرمایا کیا اس جانور کے بارے میں تم اللہ کا تقویٰ اختیار نہیں کرتے۔ جس کا خدا نے تجھے مالک بنایا ہے۔ اس اونٹ نے مجھ سے شکایت کی ہے۔

دورِ حاضر میں ماہر حیاتیات John Ray (1627ء تا 1705ء) نے بطور خاص بڑی جدوجہد اور دیگر سائنسدانوں کی برس ہا برس کی محنت و تحقیق کے بعد جانوروں میں آٹھ اقسام یعنی Eight Phylems کا سراغ لگایا ہے جبکہ بانی اسلام حضرت محمد ﷺ پر پندرہ سو سال قبل نازل ہونے والے قرآن کریم کی سورۃ الزمر کی آیت 7 میں یوں بیان ہے: ''وَاَنْزَلَ لَكُمْ مِنَ الْاَنْعَامِ ثَمٰنِيَةَ اَزْوَاجٍ''۔ جبکہ کچھ لوگوں نے جگالی کرتا خرگوش (عہد نامہ قدیم، احبار باب 11 آیت 4) اور جگالی میں مصروف یربوع جنگلی چوہا (عہد نامہ قدیم، استثناء باب 14 آیت 7) اپنی مقدس مذہبی کتاب میں درج کیا ہوا ہو، اور ایسی کتاب کے ماننے والے آج عصر حاضر میں نبی رحمت، محسن انسانیت ﷺ پر اعتراض کرتے پھرتے ہیں۔

حضرت عبدالرحمنؓ کی روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ ایک سفر کے دوران ایک جگہ رُکے تو ایک شخص چڑیا کے گھونسلے سے انڈے نکال لایا۔ وہ چڑیا آ کر حضورؐ اور آپؐ کے صحابہ کے سر پر منڈلانے لگی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی نظر اس ننھی چڑیا پر پڑی تو فرمایا کہ اس پرندے کو کس نے دُکھ دیا ہے؟ اس آدمی نے بتایا کہ ''میں نے اس کے انڈے اُٹھائے ہیں۔'' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''اس کے انڈے واپس گھونسلے میں رکھ دو''۔

آپ ﷺ تو زمین پر رینگنے والی چیونٹیوں کے لئے رحمت تھے ایک دفعہ چیونٹیوں کی بل کو آتش زدگی کا شکار دیکھ کر فرمایا: ''مخلوقات کو اللہ تعالیٰ کا عذاب دینا ہرگز مناسب نہ ہے۔''

نبی کریم ﷺ نے جانوروں کو باندھ کر نشانہ بنانے سے بھی منع کیا ہے۔ حضرت عبداللہ بن عمرؓ کے بارے میں آتا ہے کہ ایک دفعہ وہ قریش کے کچھ نوجوانوں کے پاس سے گزرے، جو ایک پرندے کو باندھ کر اس کے نشانے لے رہے تھے۔ حضرت عبداللہ بن عمرؓ کو دیکھ کر وہ اِدھر اُدھر منتشر ہو گئے۔ آپؓ نے پوچھا ''کس نے پرندے کو باندھ کر نشانے بنانے کا سلسلہ شروع کیا ہے؟ اللہ تعالیٰ اس کا برا کرے۔'' اور پھر کہا کہ آنحضرت ﷺ نے ان لوگوں پر لعنت بھیجی ہے جو جانداروں کو نشانہ بناتے ہیں۔

حضرت ابن عباسؓ کی روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ نے شکاری پرندوں اسی طرح چیونٹی، شہد کی مکھی اور ہدہد کو مارنے سے روکا ہے۔ دراصل پیغام یہ دیا گیا ہے کہ بلا مقصد کسی جانور کی جان لینا منع ہے نیز بعض پرندے دیکھنے میں خوبصورت ہوتے ہیں ان کا حسن ماحول میں خوبصورتی کا موجب ہوا کرتا ہے لہٰذا ان کے درپے ہونا کسی بھی لحاظ سے مناسب نہیں ہے نیز ایسا کرنے سے قدرتی نظام میں خلل آنے کا خدشہ ہے۔ اور انہی اخلاق عالیہ کا اعادہ اس زمانہ کے امام حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے بھی فرمایا جب ایک دفعہ آپؑ نے گھر میں کھڑکیاں دروازے بند کر کے پرندے پکڑنے والے برخوردار کو یہ کہہ کر حسین نصیحت فرمائی کہ ہر پرندہ شکار کھیلنے اور بطور خوراک استعمال کرنے کے لئے نہیں ہوتا ہے ان پرندوں کا ماحول کی خوبصورتی میں بھی ایک حصہ ہوتا ہے۔

جانور کے جسم کے اعضاء پر کسی بھی قسم کی تکلیف آپ ﷺ کو گوارا نہ تھی حتی کہ آپ کسی جانور کو گردن سے پکڑ کر گھسیٹنے سے بھی بے چین ہو جایا کرتے تھے۔

دین فطرت لانے والے نبی رحمت ﷺ نے جانور کی تکلیف کا اس حد تک احساس فرماتے ہوئے احکامات ارشاد فرمائے کہ عقل دنگ رہ جاتی ہے۔ صحیح المسلم کتاب الذبائح والصید میں باب ہے ''چھوٹے پتھر (درمیانی انگلی اور انگوٹھے سے) مارنا'' حدیث کے الفاظ ہیں:

سیدنا عبداللہ بن مغفلؓ سے مروی ہے کہ انہوں نے ایک شخص کو دو انگلیوں سے کنکری پھینکتے ہوئے دیکھا تو اس سے کہا کہ (اس طرح) مت پھینکو کیونکہ رسول کریم ﷺ نے اس سے منع فرمایا ہے یا مکروہ سمجھا ہے اور فرمایا ہے اس سے (کیا فائدہ کہ) نہ تو کوئی شکار ہی ہوتا ہے اور نہ دشمن ہی زخمی ہوتا ہے اور لیکن یہ کنکری کسی کا دانت توڑ دیتی ہے یا آنکھ پھوڑ دیتی ہے یعنی بجز نقصان کے کوئی بھی نفع نہیں ہے۔ الغرض آپ ﷺ نے جانوروں پر شفقت کرنے والی ایک جماعت تیار فرمادی۔

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''اللہ تعالیٰ نے ہر چیز پر احسان فرض کیا ہے۔ یعنی ہر ذی روح پر احسان کرنا انسان کے لئے لازم ہے۔ جب تم کوئی جانور ذبح کرو تو احسان کا دامن نہ چھوڑو۔ اور ذبح کرنے میں احسان یہ ہے کہ چھری تیز کر لو اور ذبح ہونے والے جانور کو اس کے ذریعے آرام پہنچاؤ''۔ یعنی کند چھری کی وجہ سے جانور کی جان دیر سے نکلے گی اور اُسے تکلیف ہوگی۔ اس سے بچنا چاہئے۔

رسول اللہؐ نے جانوروں کو اذیّت پہنچانے کی صورت میں اللہ تعالیٰ کی گرفت اور عذاب سے ڈرایا ہے۔ ایک دفعہ فرمایا کہ بنی اسرائیل کی ایک عورت کو ایک بلی کی وجہ سے عذاب دیا گیا جس نے اس کو قید کر دیا تھا۔ نہ تو خود اس بلی کو کچھ کھانے پینے کو دیا اور نہ ہی اُسے آزادی دی کہ وہ زمین سے ہی کوئی چیز کھالیتی۔ اس سبب سے وہ عورت آگ میں ڈالی گئی۔

سابق عیسائی راہبہ پروفیسر کیرن آرمسٹرانگ نے نبی کریمؐ کی جانوروں سے محبت کے ذکر میں لکھا:

ترجمہ: ''مغرب میں صدیوں تک ہم محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کو ناپسندیدہ شخصیت خیال کرتے رہے ہیں۔ ایک ظالم جنگجو اور ایک بے رحم سیاستدان۔ لیکن آپؐ ایک عظیم ہمدرد اور دوسروں کا احساس رکھنے والے انسان تھے۔ آپؐ جانوروں سے بھی محبت کرتے تھے۔ مثال کے طور پر اگر آپؐ نے ایک بلی کو اپنے

کپڑے پر سوئے ہوئے پایا تو اسے وہاں سے اُٹھانا پسند نہیں کیا۔ کہا جاتا ہے کہ کسی معاشرے کا ایک امتحان جانوروں کے ساتھ لوگوں کا رویہ ہوتا ہے۔ تمام مذاہب محبت کے رویے کی حوصلہ افزائی کرتے اور عالم قدرت کی عزت کرتے ہیں۔ محمد صلی اللہ علیہ وسلم مسلمانوں کو یہی سبق دینا چاہتے تھے۔ جاہلیت میں عرب جانوروں سے بہت برا سلوک کرتے تھے۔ وہ زندہ جانوروں سے کھانے کے لئے گوشت کاٹ لینے سے بھی دریغ نہ کرتے تھے۔ وہ اونٹوں کی گردنوں میں تکلیف دہ حلقے ڈال دیتے تھے۔ محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے جانوروں کو داغنے کے ظالمانہ طریق اور جانوروں کی لڑائیوں سے روک دیا''

[Muhammad A Biography of Prophet. Page 231]۔ (بحوالہ اسوۂ انسان کامل، از حافظ مظفر احمد صاحب)

پاکستان کے ایک معروف ادیب اور مزاح نگار کا کہنا ہے کہ مسلمانوں کو جانوروں کے زمرہ سے محض گوشت خوری کی فطری طلب پوری کرنے کے لئے غرض ہے۔ حالانکہ حقیقت یہ ہے جانوروں پر شفقت کے جو اصول بانی اسلام ﷺ نے مرحمت فرمائے اور اپنے مقدس فعل سے اس پر گرہ لگائی وہ آپ کے معلم حقیقی ہونے کی وجہ سے صحابہ میں بھی جاری ہوئے اور جانوروں پر شفقت کا ایک سلسلہ جاری ہوگیا۔

عباسی دور میں بصرہ، عراق میں جنم لینے والے مسلم نابغہ الجاحظ (ولادت 776ء، وفات 869ء) نے بعد تحقیقات و مشاہدات ''کتاب الحیوان'' تحریر کی۔ اس مسلم سکالر نے Food Chain کا نظریہ درج کیا، نیز Animal Environmental اور Natural Selection اور Evolution determinism کے موضوعات پر بحث کی ہوئی ہے۔ الغرض یہ 7 جلدوں پر مشتمل کتاب جانوروں کی 350 اقسام کے متعلق تحقیقات، نظم و نثر اور محاورات سے بھرپور ہے جسے انسائیکلوپیڈیا کہا جاسکتا ہے۔

اہل مصر میں سے علامہ کمال الدین محمد بن موسیٰ الدمیری (ولادت: 1344ء وفات 1405ء) نے ''کتاب الحیوان الکبری'' تصنیف فرمائی جس میں حروف تہجی کے اعتبار سے 931 حیوانات کا ذکر کیا جن کے اسماء مصنف کو قرآن کریم، احادیث اور اہل عرب کی شاعری و محاورات میں میسر آئے۔ اس کتاب میں 500 ادباء اور 200 شعراء کے کلام سے استفادہ کیا گیا ہے۔ ہر مذکور جانور کے نام کے درست ہجے، تلفظ اور معانی کا بیان ہے۔ الغرض جانوروں کے متعلق علوم اور مشاہدات سے پُر یہ کتاب متعدد زبانوں میں ترجمہ ہوئی اور اہل اسلام کے جانوروں پر شفقت و احسانات کا منہ بولتا ثبوت ہے اس فاضل مصنف نے تو اس کتاب میں تخیلاتی اور تصوراتی پرندوں کے متعلق نظریات بھی درج کر دیئے تھے۔

عصر حاضر میں بھی جانوروں کے متعلق افراط و تفریط کا اسلوب اپنایا جا رہا ہے۔ ایک طرف جانوروں کے حقوق کی حفاظت کے لئے سرگرم عمل تنظیمیں قائم ہو کر دنیا بھر میں جدوجہد کر رہی ہیں تو دوسری طرف حیوانات پر اس قدر ظلم ہو رہا ہے کہ جانوروں کی بعض قسمیں اور نسلیں ہی معرض خطر میں پڑ چکی ہیں۔

خدا کے بھیجے ہوئے زمانہ کے حکم و عدل حضرت مسیح موعود علیہ السلام سے درست اسلامی تعلیم کی بابت استفسار کرنے کا ثواب ایک احمدی سائنسدان Clement Lindley Wragge کے حصہ میں آیا جب یہ شخص 18 مئی 1908ء کو بعد نماز ظہر لاہور میں حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام کی خدمت میں حاضر ہوا تو حیوانات کے متعلق علمی دنیا میں گردش کرنے والے متفرق سوالات پیش کئے جن میں سے چند ذیل میں درج کئے جاتے ہیں۔ ان کے جوابات ملفوظات جلد پنجم (پانچ جلد والا ایڈیشن) میں درج ہیں اور پڑھنے سے تعلق رکھتے ہیں۔

☆...... جب خدا محبت ہے۔ عدل ہے۔ انصاف ہے۔ تو کیا وجہ کہ نظام دنیا میں ہم دیکھتے ہیں کہ اس نے بعض چیزوں کو بعض کی خوراک بنا دیا ہے۔ اگر محبت اور عدل یا انصاف و رحم اس کے ذاتی خاصے ہیں تو کیا وجہ کہ اس نے مخلوق میں سے بعض میں ایسی کیفیت اور قویٰ رکھ دیئے ہیں کہ وہ دوسروں کو کھا جائیں حالانکہ مخلوق ہونے میں دونوں برابر ہیں؟

☆...... یہ دریافت کرنا چاہتا ہوں کہ خدا نے یہ خاصہ کیوں رکھ دیا کہ ادنیٰ اعلیٰ کا خادم ہو یا اس کی خوراک بنے اور اس کے سامنے ذلیل رہے؟

☆...... یہ دریافت کرنا چاہتا ہوں کہ کیا آپ اس بات کو قبول کرتے ہیں کہ حیوانات کو بھی آئندہ عالم میں کوئی بدلہ دیا جاوے گا؟

☆...... تو پھر اس کا یہ لازمی نتیجہ ہوگا کہ وہ حیوانات جن کو ہم مارتے ہیں ان کو مردہ نہیں بلکہ زندہ یقین کریں؟

---

## خلافت کے ہاتھ مضبوط کرنے کے لئے

# ہر احمدی کا فرض

حضرت خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز نے فرمایا:

''خلافت کے ہاتھ مضبوط کرنے کے لئے ہر احمدی کا فرض بنتا ہے کہ اپنی نمازوں کی طرف توجہ دے تاکہ وہ انقلاب جو حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ساتھ وابستہ ہے، جس کے نتیجے میں دنیا کی اکثریت نے حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے جھنڈے تلے جمع ہونا ہے، وہ جو دعاؤں کے ذریعے سے عمل میں آنا ہے، وہ عمل میں آئے۔ پس ہر احمدی اس بات کو ہمیشہ یاد رکھے اور اپنی نمازوں کی حفاظت، اپنی اولاد کی نمازوں کی حفاظت کی طرف توجہ دے تاکہ ہم جلد تمام دنیا پر حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا جھنڈا لہراتا ہوا دیکھیں۔ اللہ تعالیٰ کے رحم کو ہم بھی اور ہماری نسلیں بھی جذب کرنے والی ہوں''۔

(خطبہ جمعہ فرمودہ 22 رجون 2012ء بمقام مسجد بیت الرحمن واشنگٹن۔ امریکہ)

# احمدی کی عظمتِ کردار

(محمود احمد انیس مربی سلسلہ یوکے)

خداتعالیٰ اپنے انبیاء کے ذریعہ جب کسی سلسلہ کی بنیاد رکھتا ہے تو اس کے ماننے والوں میں ایک روحانی انقلاب برپا کرتا ہے۔ وہ دنیا کی ہر برائی اور گناہ سے اپنا دامن بچا کر رکھتے ہیں اور اپنی انفرادی اور اجتماعی زندگی دونوں میں دوسروں کے لئے نیک نمونہ ہوتے ہیں۔ وہ عبادات کے قیام، اصلاحِ نفس اور اپنے اندر پاک تبدیلی پیدا کر کے روحانی ترقی کے اعلیٰ معیاروں کو حاصل کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ وہ بے ضرر، نافع الناس اور نہایت درجہ بااخلاق بن جاتے ہیں اور اپنے بہترین اخلاق ہی کی وجہ سے معاشرے میں نیک شہرت رکھتے اور قابلِ اعتماد وجود سمجھے جاتے ہیں۔ ان میں دیانتداری، عدل وانصاف، انسانیت سے ہمدردی، بدی کے مقابل پر نیکی اور احسان کا سلوک وغیرہ اخلاقِ حسنہ ایسے نمایاں ہوتے ہیں کہ غیر بھی ان کی تعریف کرتے ہیں۔ اس زمانہ میں اللہ تعالیٰ نے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے ذریعہ جس جماعت کا قیام فرمایا اس میں بھی ان اوصافِ حمیدہ کی بے شمار مثالیں ملتی ہیں، صحابہ کے دور میں بھی اور بعد کے لوگوں میں بھی۔

## امانت ودیانت کا اعلیٰ نمونہ

حضرت منشی عبدالرحمان صاحبؓ آف کپورتھلہ کے بارہ میں تحریر ہے:

"منشی صاحب ایک طویل عرصہ تک ناظر محکمہ جنگی رہے۔ لاکھوں روپے کا حساب کتاب تھا۔ کئی کمانڈر انچیف آئے اور گئے۔ سب منشی صاحب کی دیانت اور خدمت گزاری کے قدردان تھے۔ پچپن سال بعد منشی صاحب سبکدوش ہوئے تو حساب میں کوئی بقایا آپ کے ذمہ نہ تھا......

منشی صاحب بوڑھے ہوگئے۔ روزنامچہ لکھنے کی عادت تھی۔ آپؓ نے یہ دیکھنا چاہا کہ میرے ذمہ کسی کا قرض تو نہیں ہے۔ روزنامچے کی پڑتال کرتے ہوئے کوئی چالیس سال قبل کا ایک واقعہ درج تھا۔ یعنی منشی صاحب نے ایک غیر احمدی سے مل کر ایک معمولی سی تجارت کی تھی۔ اس کے نفع میں سے بروئے حساب 40 روپے کے قریب منشی صاحب کے ذمہ نکلتے تھے۔ آپ نے یہ رقم حقدار کے نام بذریعہ منی آرڈر بھجوادی۔ تارسید بھی حاصل ہو جائے۔ وہ شخص کپورتھلہ کا رہنے والا تھا اور عجب خاں اس کا نام تھا۔ منی آرڈر وصول ہونے کے بعد وہ اپنی مسجد میں گیا اور لوگوں سے کہا کہ تم احمدیوں کو برا تو کہتے ہو لیکن یہ نمونہ بھی تو کہیں دکھاؤ چالیس سال کا واقعہ ہے اور خود مجھے بھی یاد نہیں کہ میری کوئی رقم منشی صاحب کے ذمہ نکلتی ہے۔"

(اصحاب احمد جلد چہارم۔ صفحہ 15)

## مشہور ہوگیا کہ احمدی اکاؤنٹنٹ رشوت نہیں لیتے

محترم مسعود دہلوی صاحب تحریر فرماتے ہیں:

مجھے کام میں ہاتھ بٹانے کے لئے ایک بہت کم عقل نوآموز کلرک ملا ہوا تھا۔ وہ چٹھیاں وغیرہ ڈائری میں چڑھانے اور انہیں ڈسپیچ کرنے کا کام کرتا تھا۔ ایک دن وہ بہت مسمسی شکل بنائے میرے قریب آکر کھڑا ہوگیا۔ جب وہ دو ایک منٹ خاموش کھڑا رہا تو میں نے اس سے پوچھا بات کیا ہے میرے سر پر کیوں سوار ہو؟ ڈرتے ڈرتے اس نے زبان کھولی اور بولا جی میں نے ایک ٹھیکیدار سے دس روپے لئے ہیں۔ آپ ناراض تو نہیں ہوں گے۔ میں فوراً سمجھ گیا کہ اس نے میرا نام لے کر یہ رقم اس سے لی ہے۔ اب اسے فکر یہ ہے کہ اگر ٹھیکیدار نے مجھے بتادیا کہ آپ کے کلرک نے آپ کا نام لے کر مجھ سے دس روپے لئے ہیں تو یہ بہت ناراض ہوں گے اور مجھے فارغ ہی نہ کرا دیں۔ میں نے اس ٹھیکیدار سے پوچھا کہ تم سے میرے کلرک نے کیا کہہ کر دس روپے لئے ہیں۔ اس نے کہا: اس نے آپ کا نام لے کر کہا تھا کہ انہوں نے کہا ہے کہ سردار جی سے دس روپے لے آؤ۔ اس نے مزید کہا بات یہ ہے دیوی لال صاحب (کیشئر) نے مجھے پہلے ہی بتادیا تھا کہ نئے اکاؤنٹنٹ صاحب احمدی ہیں اور رشوت نہیں لیتے، انہیں کبھی رشوت دینے اور شیشے میں اتارنے کی کوشش نہ کرنا۔ جونہی اس نے یہ بات کی مَیں فوراً سمجھ گیا کہ پیسوں کی اسے خود ضرورت ہے اس لئے آپ کا نام لے کر یہ حقیر رقم مجھ سے ہتھیانا چاہتا ہے۔ میں نے اس سے کہا کہ تجھے پیسے چاہئیں تو تُو مجھ سے پیسے لے لے لیکن نئے اکاؤنٹنٹ کا نام نہ لے وہ ہرگز رشوت نہیں لیتے اور اگر انہوں نے رشوت لینی ہوتی تو وہ اتنی سی رقم کبھی نہ مانگتے۔ یہ کہہ کر میں نے اسے دس روپے دیدیئے۔ سردار جی سے میں نے کہا میں آپ کو اس سے دس روپے واپس دلوا دیتا ہوں آپ اسے آئندہ بھی کوئی رقم نہ دیں۔ ٹھیکیدار نے کہا پھینکی ہوئی ہڈی کتے کے منہ سے چھیننے کے لئے انسان کو خود کو بھی کتا بننا پڑتا ہے، چھوڑیں اسے اس کے حال پر اگر وہ حرام کھاتا ہے تو کھاتا پھرے۔ میں نے اس ہندو کلرک کو خوب جھاڑ پلائی اور اس سے کہا چونکہ تو نے جھوٹ بول کر یہ رقم سکھ ٹھیکیدار سے لی ہے اس لئے میں تجھے ہضم نہیں کرنے دوں گا۔ میں نے سیکشن کے چپڑاسیوں کو بلا کر تین تین روپے انہیں دلوا دیئے اور اس ہندو کلرک سے کہا باقی چار روپے خود لے لے اور آئندہ کبھی ایسی حرکت نہ کرنا۔

...... یہ اللہ تعالیٰ کا مجھ پر خاص فضل اور بے انتہا کرم ہے کہ ٹریننگ کے دوران میں نے رشوت کے پیسے کی طرف کبھی آنکھ اٹھا کر بھی نہیں دیکھا اور میرا دامن حرام مال کی آلودگی سے ہمیشہ پاک رہا۔ (سفرِ حیات۔ صفحہ 68 تا 70)

## حرام مال سے نفرت

مکرم سمیع اللہ زاہد صاحب اپنے پھوپھا مکرم چوہدری نذیر احمد صاحب ملہی کا ذکرِ خیر کرتے ہوئے تحریر فرماتے ہیں:

آپ دیانتدار اور درویش انسان تھے۔ جس طرح خالی ہاتھ بطور پٹواری بھرتی ہوئے تھے اسی طرح خالی ہاتھ پٹواری کے عہدے سے ریٹائر بھی ہوگئے کیونکہ نہ خود رزقِ حرام کو چھوا اور نہ ہی دوسروں کے لئے اس کا وسیلہ بننے کے لئے تیار ہوئے اس لئے محکمانہ ترقی سے محروم رہے۔ شاید گنتی کے چند پٹواریوں میں سے تھے جنہوں نے زندگی بھر کوئی جائیداد نہیں بنائی۔ خاکسار کی پھوپھی امۃ الحیٔ بیان کرتی ہیں کہ ان کی مکرم چوہدری نذیر احمد ملہی صاحب کے ساتھ شادی کو ابھی چند ہفتے ہی ہوئے تھے کہ ایک دن ایک آدمی ملنے کے لئے آیا۔ اسے بیٹھک میں بٹھانے کے کچھ دیر بعد اندر آئے اور میرے ہاتھ میں چالیس ہزار روپے پکڑا کر کہنے لگے کہ اس آدمی کا کام جائز ہے میں نے کرنے کا وعدہ کرلیا ہے اور وہ یہ چالیس ہزار روپے دینے پر مصر ہے۔ تمہارا کیا خیال ہے۔ وہ کہتی ہیں کہ میں نے کہا کہ یہ پیسے اٹھائیں اور اسے واپس کر دیں۔ دوزخ کی آگ کو میں تو چھونا بھی پسند

نہیں کرتی۔ وہ کہتی ہیں کہ میرا یہ کہنا تھا کہ پٹواری صاحب جیسے خوشی سے جھوم اٹھے مجھے بار بار شاباش دی اور کہا کہ میں یہ پیسے لینے سے قطعی انکار کرنے کے بعد صرف تمہیں آزمانے کے لئے اس سے لے کر آیا تھا۔ (روزنامہ الفضل 4اگست 2014 صفحہ 5)

## اِدْفَعْ بِالَّتِیْ ھِیَ اَحْسَنُ

اللہ والوں کی ایک یہ صفت بھی ہوتی ہے کہ وہ برائی کا بدلہ نیکی سے دیتے ہیں۔ لوگوں کی طرف سے تکلیف پہنچے تو صبر کرتے ہیں لیکن اگر انہی تکلیف دینے والوں کو ان سے کوئی کام پڑے تو بغیر کسی طنز وطعن اور انتقام کے وہ ان کی حاجت روائی کرتے ہیں۔ حضرت چوہدری ظفر اللہ خان صاحبؓ فرماتے ہیں:

اپریل 1932 میں ایسٹر کی تعطیلات میں مَیں والدہ صاحبہ سے ملنے کے لئے لاہور گیا۔ وہاں مجھے ٹیلیفون پر پیغام ملا کہ میاں سر فضل حسین صاحب کا ارشاد ہے کہ دلّی واپس جاتے ہوئے میں شملے میں ان کی خدمت میں حاضر ہوں۔ کالکا سے شملے جاتے ہوئے بار بار موٹر کا ٹائر خراب ہوا اور میں اپنے اندازے کی نسبت تین گھنٹے دیر سے پہنچا۔ میں پریشان تھا کہ میاں صاحب دق ہوں گے کہ میں وقت پر نہیں پہنچا۔ اور ممکن ہے دوپہر کے کھانے پر بھی میرا انتظار کیا ہو۔ میاں نسیم حسین صاحب نے بتایا کہ میاں صاحب تو دو ہفتوں سے صاحبِ فراش ہیں۔ بہت کم نیچے تشریف لاتے ہیں۔ مجھے اپنے کمرے ہی میں طلب کیا اور فرمایا: میری حالت دیکھ لو، مَیں نے لاچار ہو کر وائسرائے سے کہہ دیا ہے کہ مجھے لازماً چار مہینے رخصت پر جانا ہوگا۔ میں نے دریافت کیا کہاں جانے کا ارادہ ہے؟ فرمایا: ایبٹ آباد میں انتظام کیا ہے۔ میں نے عرض کیا ایبٹ آباد بلندی اور آب و ہوا کے لحاظ سے تو موزوں ہوگا۔ کیونکہ زیادہ بلندی پر نہیں اور آب و ہوا معتدل ہے۔ لیکن اگر چند دن بارش نہ ہو تو سڑکوں پر گرد اڑنے لگتی ہے لہٰذا مکان ایسی جگہ ہونا چاہئے جہاں گرد کی تکلیف نہ ہو۔ فرمایا: ایک مکان مل گیا ہے جو سڑک سے ہٹ کر واقعہ ہے اور اردگرد باغیچہ بھی ہے۔ اب گفتگو اس نہج پر چلنے لگی کہ میاں صاحب کوئی ایسا جملہ فرما دیتے جس کا تعلق ان کے رخصت پر جانے کے ساتھ ہوتا اور میں اس کا لفظی جواب عرض کر دیتا۔ مجھے احساس ہونے لگا کہ وہ چاہتے ہیں کہ مَیں یہ دریافت کروں کہ ان کی غیر حاضری میں ان کی جگہ کون کام کرے گا۔ مَیں نے تہیہ کر لیا کہ میں یہ سوال نہیں کروں گا۔ اگر وہ بتانا پسند فرمائیں گے تو ٹھیک ہے۔ اتنے میں چائے کا وقت ہو گیا تو میرے لئے چائے اپنے کمرے میں منگوائی۔ آخر فرمایا میں نے تمہیں اس لئے بلایا ہے کہ وزیر ہند کا اصرار ہے کہ تم تیسری گول میز کانفرنس میں ضرور شامل ہو اس لئے تم دلّی جاؤ تو چیف کمشنر سے کہہ دینا کہ تمہیں اب سازش کے مقدمے کی پیروی ترک کرنا ہوگی وہ ابھی سے سوچ لیں کہ تمہاری جگہ کس کا تقرر مناسب ہوگا۔ میں نے عرض کیا آپ کا ارشاد ہے تو میں ایسا ہی کروں گا لیکن مقدمے کی سماعت کی رفتار تو بہت ہی سست ہے۔ پچھلے سال جب میں گول میز کانفرنس میں شمولیت کیلئے لندن گیا تھا تو میری واپسی پر وہی گواہ سلطانی زیر جرح تھا جسے میں زیر جرح چھوڑ گیا تھا۔ چودھری محمد امین صاحب کو میری غیر حاضری میں کوئی دقت پیش نہیں آئی تھی۔ فرمایا اب کی بار تمہاری غیر حاضری لمبی ہوگی۔ پہلے چار مہینے میری جگہ کام کرنا ہوگا پھر گول میز کانفرنس میں جانا ہوگا مناسب یہی ہے کہ تم مقدمہ کی ذمہ داریوں سے آزاد ہو جاؤ۔ مَیں نے کہا اگر آپ کی جگہ کام کرنا ہوا تو ہر صورت مجھے مقدمے سے علیحدہ ہو جانا چاہئے۔ فرمایا میں نے وائسرائے سے بات کر لی ہے۔ وہ رضامند ہے لیکن تم اس انتظام کو پختہ تب ہی سمجھنا جب تمہیں وائسرائے کی طرف سے اطلاع ملے۔ میں نے شکریہ کے اظہار میں کچھ کہنا چاہا لیکن آپ نے ٹال دیا اور مجھے فوراً رخصت کر دیا۔

میری روانگی کا وقت بھی قریب تھا۔ دوسری صبح میں دلّی پہنچ گیا۔ اسی صبح ٹریبیون اخبار میں یہ خبر شائع ہوئی کہ میاں سر فضل حسین صاحب چار مہینے کی رخصت پر جا رہے ہیں اور اندازہ ہے کہ ان کی جگہ اس عرصے کے لئے لاہور کے ایک وکیل کا تقرر ہوگا۔ یہ خبر پڑھ کر صفدر علی صاحب اسسٹنٹ جیلر نے جو مقدمہ سازش کے ملزمان کو جیل سے عدالت لاتے اور لے جاتے تھے ٹیلیفون پر مجھے کہا مبارک ہو معلوم ہوتا ہے میاں صاحب کی جگہ تمہارا تقرر ہونے والا ہے۔ مَیں نے انہیں یہ کہہ کر ٹال دیا کہ خبر میں کوئی نام درج نہیں۔ دوسری صبح انہوں نے پھر ٹیلیفون کیا کہ آج نام چھپ گیا ہے۔ لیکن ڈاکٹر سر محمد اقبال کا نام ہے تمہارا نہیں۔ مَیں نے کہا ڈاکٹر صاحب میری نسبت کہیں زیادہ اس کے اہل ہیں۔ اس کے تیسرے دن مجھے وائسرائے کا خط ملا۔ چونکہ معاملہ ابھی تک بصیغہ راز تھا اس لئے لازم تھا کہ جیسے انہوں نے مجھے اپنے ہاتھ سے خط لکھا تھا میں بھی انہیں اپنے ہاتھ سے جواب لکھوں اور پھر خود ہی ڈاکخانے جا کر خط کو بذریعہ رجسٹری بھیجنے کا انتظام کروں۔ اگر یہ کام کسی اور کے سپرد کرتا تو اندیشہ تھا کہ بات ظاہر ہو جاتی۔ جواب لکھ کر مَیں نے گاڑی کے لئے آواز دی۔ دوپہر کا وقت تھا۔ میری اہلیہ نے بھی میری آواز سن لی اور پوچھا گرمی میں کہاں جا رہے ہو؟ میں نے کہا ذرا ڈاکخانے تک ایک خط رجسٹری کرانے جا رہا ہوں۔ کہا عبدالکریم کو کیوں نہیں دے دیتے؟ میں نے کہا یہ کام عبدالکریم کے کرنے کا نہیں۔ ان دنوں میڈنز ہوٹل کے پھاٹک کے بُرج میں ایک چھوٹا سا ڈاکخانہ تھا میں خط وہاں لے گیا اور رجسٹری کرنے کے لئے پیش کیا۔ مجھے رجسٹری کے قواعد کا علم نہ تھا نہ خط رجسٹری کرنے کا تجربہ، بابو صاحب خط دیکھ کر برافروختہ ہوئے۔ شاید پتہ پڑھ کر خیال کیا ہو یہ کوئی منگتا ہے جس کے بگڑے ہوئے دماغ میں خیال آیا ہے کہ چلو وائسرائے ہی سے کچھ مانگ لیں خط میری طرف پھینک کر غصے کے لہجے میں کہا ''آ جاتے ہیں کہیں کے نہ عقل نہ سمجھ۔ یہ لو فارم اسے پُر کر کے لاؤ۔'' میں نے ان سے معذرت کی اور فارم پُر کر کے پیش کر دیا۔ کچھ دنوں بعد جب سرکاری اعلان ہو گیا تو درگاہ داس صاحب نے جو شملہ میں ٹریبیون کے نمائندے تھے اخبار میں لکھا: 'میاں صاحب کی جگہ ایک ادنیٰ درجے کے وکیل کا تقرر ہوا ہے'۔ ایسے واقعات بعد میں بھی کبھی کبھی ہوتے رہے اور ہر بار میں اپنے نفس کو تنبیہ کرتا دیکھنا کہیں گھمنڈ میں نہ آ جانا۔ ہو تم منگتے ہی لیکن اپنے پیدا کرنے والے کے در کے منگتے ہی رہنا انسانوں سے کبھی حاجت روائی نہ چاہنا۔ تم وکیل رہو، یا کچھ اور بنو ہو تم ادنیٰ ہی، اعلیٰ وہی ہے جسے اللہ بلند کرے، تم ادنیٰ ہو اور عاجز ہو اس کے آگے ہر وقت جھکے رہو۔ ...... کئی سال بعد جب میں فیڈرل کورٹ کا جج تھا۔ ایک دن میڈنز ہوٹل کے ڈاکخانے والے بابو صاحب جو ملازمت کی میعاد پوری کر چکے تھے اپنی کسی ذاتی ضرورت کے سلسلے میں مجھے ملنے کے لئے میرے مکان پر تشریف لائے۔ میں کچھ خجل ہوا کہ انہیں یاد آتا ہوگا کہ اسے تو خط رجسٹری کرنے کا ڈھنگ بھی نہیں آتا تھا۔ وہ معمر تھے۔ میں ادب اور تواضع سے پیش آیا اور جو ارشاد انہوں نے فرمایا مَیں نے اس کی تعمیل کر دی۔

(تحدیث نعمت۔ صفحہ 298 تا 300)

## پا کے دُکھ آرام دو

ایسا ہی ایک واقعہ حضرت ڈاکٹر حشمت اللہ صاحبؓ کا بھی ہے۔ آغاز جوانی میں ہی آپ کے والد صاحب کی وفات ہوگئی۔ آپؓ کے پاس کوئی معقول ذریعہ آمد نہ تھا۔ روزگار کی تلاش تھی۔ آپ فرماتے ہیں:

میرے ایک شفیق استاد نے جن سے میں نے فارسی پڑھی تھی۔ ازراہِ ہمدردی فرمایا کہ مجھے ایک آسامی ایک فوجی کرنل محمد رمضان کے ہاں خالی معلوم ہوئی ہے۔ اگر تم کہوتو میں کرنل صاحب سے دریافت کروں کہ وہ ملازمت تمہیں دیدے۔ میں تو حاجتمند تھا ہی۔ عرض کیا کہ ہاں مہربانی فرمادیں۔ اس پر وہ مشفقِ مَن کرنل کے ہاں گئے۔ مگر اس نے ''مرزائی ہے'' کا سوال اٹھادیا۔ وہ خاموش واپس آگئے اور مجھے قصہ بتلایا اور مجھے کچھ اس طرح کہا کہ وہ مجھے اگلے روز پھر کرنل کے پاس لے جائیں گے اور مجھے فرمایا کہ اگر کرنل احمدی ہونے کا دریافت کرے تو تم خاموش رہنا۔ بھلا میرا دل کس طرح یہ گوارا کرسکتا تھا۔ اس کے اندر سے یہ آواز نکلی کہ جناب عالی! یہ تو تیس چالیس روپے کی نوکری ہے۔ میں پانصد روپے کی نوکری پر بھی تھوکتا نہیں کہ اپنی احمدیت چھپانی پڑے۔

اگلے روز حضرت مولوی عبدالقادر صاحب لدھیانہ سے تشریف لائے۔ انہوں نے یہ ماجرہ سنا اور مجھ سے کہا: کرنل میرا واقف ہے۔ میں تمہیں اس کے پاس لے جاؤں گا۔ وہ مجھے جانتا ہے۔ وہ میرے کہنے سے ملازمت دیدے گا۔ میں جانا نہ چاہتا تھا مگر حضرت مولوی صاحب کے بزرگانہ ارشاد پر ان کے ساتھ چلا گیا۔ جونہی اس کرنل کے بنگلہ کے باہر کے پھاٹک کے قریب پہنچے تو کرنل نے ایک فاصلہ سے ہمیں کھڑے ہوئے دیکھ کر کہا۔ مولانا! مولانا! یہاں کوئی ملازمت نہیں۔ جب ہم ذرا قریب ہوئے تو درشتی کے لہجہ میں کہا کہ میں نے کل ایک سکھ لڑکے کو وہ نوکری دیدی ہے۔ مجھے کرنل کے اس عمل وسلوک سے سخت رنج پہنچا اور اسی حال میں واپس گھر پہنچا اور نماز مغرب ادا کرتے ہوئے پرملال دل میں درد پیدا ہوا اور میں دعا میں لگ گیا۔ شدّت سے دعا کررہا تھا تو یہ الفاظ میرے منہ سے نکلے کہ یاالٰہی تو مجھے ایسا رزق دے کہ میں کرنل جیسے لوگوں کا محتاج نہ بنوں......

اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے ایسے سامان بہم پہنچائے کہ آپؓ نے میڈیکل کی تعلیم حاصل کی اور ڈاکٹر بن گئے۔ آپ فرماتے ہیں:

الغرض چارسالہ تعلیم باعزت حاصل کرکے اور کامیاب ہوکر 12 جون 1912ء کو اپنے شہر پٹیالہ کے بہت بڑے ہسپتال میں متعین ہوگیا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل سے میرا کام افسروں اور پبلک میں مقبول ہوا اور تھوڑے ہی دنوں میں شہرت قائم ہوگئی۔ میرے سپرد قیمتی سامان والا بہت بڑا اپریشن روم ہوا۔ آنکھ کے مریضوں کی نگہداشت میرے ذمہ لگی اور سپیشل وارڈ میرے سپرد ہوئے گویا زیادہ کاموں اور سامان کی ذمہ داری مجھ پر پڑی۔

چار پانچ سال بعد جب کہ میں اپریشن روم کے باہر چبوترے پر کھڑا تھا کہ دیکھتا ہوں کہ وہی کرنل محمد رمضان سامنے سے میری طرف آرہا ہے جبکہ تقریباً اس قدر فاصلہ رہ گیا جس قدر فاصلہ سے سات آٹھ سال پہلے اس نے مجھے بری طرح دھتکارا تھا۔ تو اس نے جھک کر اور ماتھے پر ہاتھ رکھ کر کہا کہ جناب ڈاکٹر صاحب آداب عرض! مجھے اس وقت اپنے ربّ محسن کا چہرہ نظر آگیا۔ جس نے اس ناچیز احمدی کیلئے اس قدر غیرت دکھلائی کہ زیادہ عرصہ نہیں گزرتا کہ ایک ایسے شخص کو آج میرے سامنے غرض مند سائل کے طور پر لا رہا ہے اور اس سے مؤدبانہ سلام کروا رہا ہے کہ جس نے فرعونیت دکھلائی تھی اور محض اس لئے دکھلائی تھی کہ میں احمدی تھا اور حضرت مسیح موعودؑ کے اپنے دعویٰ میں سچا مان کر ایمان لائے ہوئے تھا۔ اس وقت میرا دل شکرِ ربی سے اس قدر بھر گیا کہ جی چاہتا تھا کہ شکر کرتا ہوا زمین میں دفن ہوجاؤں۔ یعنی اس کی خدائی پر اس ایمان پر میرا خاتمہ ہوجائے۔ وہ کرنل آگے بڑھا اور مجھ سے یوں ملتجی ہوا کہ ڈاکٹر صاحب! میرے فلاں بزرگ کی آنکھ کا آپریشن ہونا ہے۔ براہ مہربانی اس کا خیال رکھیں۔ میرے ربّ نے جو حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا محسن رب ہے مجھے توفیق دی کہ میں اس کے ساتھ نیک سلوک کروں۔ چنانچہ میں نے اس کو تسلی دی اور اس کے حسب منشاء کام کرنے کا وعدہ کیا۔ میں اپنے ربّ کا بہت شکر گزار ہوں کہ اس نے مجھے اس کا گزشتہ سلوک جتلانے سے قطعاً روک دیا بلکہ احسان کرنے کی توفیق دی۔ وللہ الحمد۔

(ماخوذ از اصحاب احمد جلد 8 صفحہ 104 تا 105 وصفحہ 119)

## ایک ہندو پر نیکی کا گہرا اثر

محترم مرزا منظور احمد صاحب قادیانی بیان کرتے ہیں:

حضرت صاحبزادہ مرزا عزیز احمد صاحبؓ غالباً فیروز پور میں متعین تھے کہ آپؓ کی عدالت میں ایک ہندو کا مقدمہ پیش ہوا۔ اپنے کیس کی کمزوری اور ناجائز حربوں کے استعمال میں ناکامی کے پیش نظر اسے یقین تھا کہ اس کیس کا فیصلہ اس کے حق میں نہیں ہوسکتا۔ لہٰذا اس نے عدالت اعلیٰ میں درخواست کی کہ کیونکہ مجھے مرزا صاحب سے بوجہ ان کے مسلمان ہونے کے انصاف کی توقع نہیں اس لئے میرا یہ مقدمہ کسی اور عدالت میں منتقل کیا جائے۔ اور علاوہ ازیں اس نے ہندو اخبارات میں بھی بڑا پراپیگنڈا کیا کہ مرزا عزیز احمد بڑا متعصب مسلمان ہے اس لئے ایک ہندو کے مقدمہ میں اس جج سے انصاف کی توقع نہیں کی جاسکتی۔ لیکن جب اعلیٰ عدالت میں یہ درخواست پیش ہوئی تو دلائل سننے کے بعد اس نے فیصلہ دیا کہ ہمارے سامنے کوئی ٹھوس وجہ ایسی پیش نہیں کی گئی جس کی بنا پر یہ مقدمہ کسی اور جج کے سپرد کیا جائے اس لئے اس مقدمہ کی سماعت مرزا عزیز احمد صاحب ہی کریں گے۔

حضرت صاحبزادہ مرزا عزیز احمد صاحبؓ فرمایا کرتے تھے کہ اس درخواست کی وجہ سے اور اخبارات میں اُس کی طرف سے زہریلے پراپیگنڈا کی وجہ سے میرے دل میں لاشعوری طور پر اُس ہندو کے خلاف جذبات پیدا ہوگئے۔ جس کا اثر یہ ہوا کہ شروع مقدمہ میں ہی اُس ہندو کو سزا دینے کے لئے اپنے دلائل کو مضبوط کرتا رہا تا آنکہ اس مقدمہ کی سماعت مکمل ہوگئی۔ فیصلہ کا دن مقرر کردیا گیا۔ مَیں اپنے چیمبر میں بیٹھ کر دیر تک فیصلہ قلم بند کرتا رہا اور فیصلہ میں اُس کے لئے انتہائی سزا تجویز کرتے ہوئے فائل کو اپنی نگرانی میں گھر لے آیا۔ رات کو سوتے وقت وہ فائل اپنے تکیہ کے نیچے رکھ لی۔ نصف شب کا وقت ہوگا کہ کسی غیبی طاقت نے مجھے اپنی گرفت میں لے کر اتنی زور سے بھینچا کہ میرا انگ انگ ٹوٹنے لگا اور ساتھ ہی یہ پُرشوکت آواز آئی کہ ''اتنا غلط فیصلہ''۔ اور اس کے ساتھ ہی میری آنکھ کھل گئی۔ سارا جسم خوف اور پسینہ سے شرابور تھا۔ گھر والوں کو جگایا۔ پانی پیا جب ہوش آیا تو اسی وقت وضو کرکے دو نفل ادا کئے۔ بڑا استغفار کیا۔ دعائیں کیں اور سوچنے لگا کہ یہ

